# ◘ تلخیص المفتاح کے سوالات ◘

## * خطبہ *

سوال 1: تلخیص المفتاح کے مصنف کا تعارف تحریر کریں۔

سوال2: مصنف نے علّم من البیان ما لم نعلم میں البیان کو ما لم نعلم پر مقدم کیوں کیا؟

سوال3: علم بلاغت سے کون سے اور توابع سے کون سا علم مراد ہے؟

سوال4: مفتاح العلوم کے مصنف کون ہیں؟

سوال5: مفتاح العلوم کی قسم ثالث کونسی خوبیوں پر مشتمل ہے اور کن کن عیوب پر مشتمل ہے؟

سوال6: حشو، تطویل، تعقید، مثال اور شاہد کی تعریفات کریں۔

## * مقدمہ *

سوال7: فصاحت اور بلاغت کس کس کی صفت واقع ہوتی ہے؟

سوال8: فصاحت فی المفرد کے لئے کتنے اور کون کونسے عیوب سے خالی ہونا ضروری ہے؟

سوال9: تنافر، غرابت اور مخالفت قیاس کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں۔

سوال10: غَدَائِرُهُ مُسْتَشْزِرَاتٌ إِلَى الْعُلَى-وَفَاحِمًا وَمَرْسِنًا مُسَرَّجًا کا ترجمہ کریں اور محل استشہاد بیان کریں۔

سوال11: كَرِيْمُ الْجِرِشَّى شَرِيْفُ النَسَب ، وفيه نظر۔ ترجمہ کریں اور نظر کی وضاحت کریں اور فیہِ کی ضمیر کا مرجع متعین کریں۔

سوال12: فصاحت کلام کے لئے کتنی چیزوں سے خالی ہونا ضروری ہے؟

سوال13: ضعف تالیف، تنافر کلمات اور تعقید کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں۔

سوال14: وَمَا مِثْلُهُ فِي النَاسِ إِلاَّ مُمَلَّكًا * أَبُوْ أُمِّهِ حَيٌّ أَبُوْهُ يُقَارِبُهُ۔ شعر کا ترجمہ کریں اور بیان کریں کہ تعقید کی کونسی قسم ہے۔

سوال15: سَأَطْلُبُ بُعْدَ الدَارِ عَنْكُمْ لِتَقْرُبُوْا * وَتَسْكُبُ عَيْنَايَ الدُمُوْعَ لِتَجْمُدَا، شعر کا ترجمہ اور تشریح کتاب کے موافق کریں۔

سوال16: قيل ومن كثرة التكرار وتتابع الإضافات كقوله: سَبُوْحٌ لَهَا مِنْهَا عَلَيْهَا شَوَاهِدُ وقوله: حَمَامَةَ جَرْعَى حَوْمَةِ الْجَنْدَلِ اسْجَعِيْ وفيه نظر،۔ترجمہ کریں نیز دونوں مصرعوں میں محل استشہاد واضح کریں۔

سوال17: بلاغت کلام کی تعریف کریں۔

سوال18: کلام کے مقامات ایک دوسرے سے کیسے مختلف ہوتے ہیں مثال کے ساتھ بیان کریں۔

سوال19: وارتفاع شأن الكلام في الحسنوالقبول بمطابقته للاعتبار المناسِب وانحطاطه بعدمها،اعراب لگاکرترجمہ کریں۔

سوال20: ولها طرفان۔بتائیں کہ یہ کس کی طرفان (مراتب) ہیں؟

سوال21: بلاغت متکلم کی تعریف کریں، نیز بتائیں کہ فصیح وبلیغ کے درمیان کونسی نسبت ہے؟

سوال22: بلاغت کامرجع بیان کریں۔

سوال23: علم بلاغت کتنی چیزوں کی معرفت پر موقوف ہے؟

## ٭ الفن الأول علم المعانی ٭

سوال24: علم معانی کی تعریف کریں۔

سوال25: علم معانی کے کتنے اور کون کونسے ابواب ہیں؟

سوال26: علم معانی کے آٹھ ابواب پر مشتمل ہونے کی دلیل حصر بیان کریں۔

سوال27: جمہور کے نزدیک خبر کے صدق وکذب کی تعریف کریں۔

سوال28: نظام معتزلی اور جاحظ معتزلی کا قول خبر کے صادق اور کاذب ہونے کے متعلق بیان کریں، نیز نظام معتزلی اور جاحظ معتزلی کے دلائل اوران کارد کتاب کی روشنی میں بیان کریں۔

## ٭ أحوال الإسناد الخبري ٭

سوال29: مخبر کے اپنی خبر سے مخاطب کوفائدہ دینے کے اعتبار سے کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟

سوال30: خبر کے تاکید پر مشتمل ہونے یانہ ہونے کے اعتبار سے کتنی قسمیں ہیں؟تعریفات مع امثلہ بیان کریں۔

سوال31: غیر سائل کو سائل کے درجے میں اتار کر کلام کرنے کی مثال وضاحت کے ساتھ بیان کریں۔

سوال32:وغير المنكر كالمنكر إذا لاح عليه شيء من أمارات الإنكارنحو: جَاءَ شَقِيْقٌ عَارِضًا رُمْحَهُ * إِنَّ بَنِيْ عَمِّكَ فِيْهِمْ رِمَاحُ ۔ترجمہ وتشریح کریں اور منکر کو غیر منکر کے درجے میں اتار کر کلام کرنے کی مثال تشریح کے ساتھ بیان کریں۔

سوال33: حقیقت عقلیہ کی تعریف مع مثال بیان کریں، نیز حقیقت عقلیہ کی اقسام مع امثلہ بیان کریں۔

سوال34: مجاز عقليّ وهو إسناده إلى ملابِسٍ له غيرِ ما هو له بتأوّل، وله ملابِسات شتّى يلابس الفاعلَ والمفعولَ به والمصدرَ والزمانَ والمكانَ والسببَ -عبارت کا ترجمہ کریں۔

سوال35: درج ذیل مثالوں «عيشة راضية،سيل مُفعَم ،شِعْرٌ شاعِرٌ،نهاره صائم،نهر جار،بنى الامير المدينة» میں مجاز عقلی بیان کریں۔

سوال36:أَشَابَ الصَغِيْرَ وَأَفْنَى الْكَبِيْـ * رَكَرُّ الْغَدَاةِ وَمَرُّ الْعَشِيِّ، شعر کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ اس شعر میں مجاز عقلی ہے یا حقیقت عقلی؟

سوال37:مَيَّزَ عَنْهُ قُنْزُعًا عَنْ قُنْزُعٍ * جَذْبُ اللَيَالِي أَبْطِئِيْ أَوِ اسْرَعِيْ، شعر کا ترجمہ اور وضاحت کریں۔

سوال38: طرفین کے اعتبار سے مجاز عقلی کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں مع امثلہ بیان کریں۔

سوال39: تلخیص میں موجود قرآن پاک کی آیتوں میں مجاز عقلی کی وضاحت کریں۔

سوال40:«وغير مختصّ بالخبر بل يجري في الإنشاء» جملہ انشائیہ میں مجاز عقلی جاری ہونے کی مثال وضاحت کے ساتھ بیان کریں۔

سوال41: کیا مجاز عقلی کے لئے قرینہ ضروری ہے؟ قرینے کتنی طرح کے ہوتے ہیں مع امثلہ بیان کریں۔

سوال42: مجاز عقلی کی معرفت کا طریقہ مع امثلہ بیان کریں۔

سوال43: استعارہ مکنیہ کی تعریف مع مثال بیان کریں۔

سوال44: سکاکی کا مجاز عقلی کے بارے میں کیا قول ہے تلخیص کی روشنی میں پوری بحث سپرد قلم کریں۔

## * إحوال المسند إليه *

سوال45: مسند الیہ کے حذف کے دواعی (اسباب) مثالوں کے ساتھ بیان کریں۔

سوال46:قال لی کیف انت قلت علیل میں مسند الیہ محذوف ہے اسے متعین کریں اور وجہ حذف لکھیں۔

سوال47: مسند الیہ کے ذکر کے دواعی مثالوں کے ساتھ بیان کریں، نیز هِیَ عَصَایَ میں ذکر مسند الیہ کا فائدہ ذکر کریں۔

سوال48: خطاب کو کبھی کیوں عام کیا جاتا ہے ؟مثال کے ساتھ بیان کریں۔

سوال49: مسند الیہ کو علم کی صورت میں معرفہ لانے کے فوائد ذکر کریں۔

سوال50: علم کو لانے میں بعينه في ذهن السامع ابتداءً باسم مختصّ به کی وضاحت کریں۔

سوال 51: مسند الیہ کو بصورت اسم موصول لانے کے فوائد بیان کریں۔

سوال52: مسند الیہ کو بصورت اسم اشارہ لانے کے فوائد مثالوں کے ساتھ بیان کریں۔

سوال53:أُولَئِكَ آبَائِيْ فَجِئْنِيْ بِمِثْلِهِمْ*إِذَا جَمَعَتْنَا يَاجَرِيْرُ الْمَجَامِعُ،ترجمہ کریں نیز یہاں مسند الیہ کو معرفہ بصورت اسم اشارہ کیوں لایا گیا؟

سوال54: الف لام عہد خارجی، الف لام جنسی، الف لام عہد ذہنی کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں۔

سوال55: کیا الف لام کے داخل ہونے کے بعد کوئی کلمہ نکرہ کے حکم میں رہتا ہے ؟وضاحت کریں۔

سوال56: الف لام استغراقی حقیقی اور الف لام استغراقی عرفی کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں۔

سوال57: مفرد کا استغراق زیادہ ہوتا ہے یا تثنیہ اور جمع کا؟ مثالوں سے وضاحت کریں۔

سوال58: اسم مفرد وحدت پر دلالت کرتا ہے اور استغراق تعدد پر دلالت کرتا ہے پس یہ دونوں متنافی (متعارض) ہیں تو ان میں موافقت کیسے ہوگی؟

سوال59: مسند الیہ کو معرفہ بصورت اضافت کن کن فوائد کے لئے لایا جاتا ہے مع امثلہ بیان کریں۔

سوال60: مسند الیہ کو بصورت نکرہ لانے کے فوائد مع امثلہ بیان کریں۔

سوال 61: مسند الیہ کی صفت کن کن فوائد کے لئے لاتے ہیں مع امثلہ بیان کریں؟

سوال62: مسند الیہ کی تاکید کن کن فوائد کے لئے لاتے ہیں مع امثلہ بیان کریں؟

سوال63: مسند الیہ کے لئے عطف بیان کیوں لاتے ہیں مع مثال بیان کریں؟

سوال64: مسند الیہ پر دوسرے اسم کے عطف کرنے کے فائدے ذکر کریں۔

سوال65: مسند الیہ کے بعد ضمیر فصل لانے کا فائدہ ذکر کریں۔

سوال66: مسند الیہ کی مسند پر تقدیم کے فوائد مع امثلہ بیان کریں۔

سوال67: جب مسند الیہ حرف نفی کے بعد واقع ہو تو عبد القاہر جرجانی کا کیا مؤقف ہے؟

سوال68: جب مسند الیہ سے حرف نفی متصل نہ ہو تو اس وقت مسند الیہ کس لئے آتا ہے مثالوں کے ساتھ بیان کریں۔

سوال69: اگر فعل کی بنیاد اسم نکرہ پر ہو تو تقدیم مسند الیہ کے فوائد مع امثلہ بیان کریں۔

سوال70: مسند الیہ کی تقدیم کے بارے میں سکاکی کا مؤقف کیا ہے مع مثال بیان کریں۔

سوال71: واستثنى المنكّرَ بجعله من باب ﴿وَأَسَرُّواْ ٱلنَّجۡوَى ٱلَّذِينَ ظَلَمُواْ﴾ اس عبارت سے سکاکی کی کیا مراد ہے بیان کریں۔

سوال72: شرّ أهرّذا ناب میں شَرٌّ کو مبتدا بنانا درست ہے یا نہیں؟ نیز سکاکی کے مؤقف کی بحث تلخیص کی روشنی میں کریں۔

سوال73: سکاکی نے کہا کہ فاعل معنوی کو مقدم کرسکتے ہیں، فاعل لفظی کو مقدم نہیں کرسکتے۔ صاحب تلخیص کا اس پر کیا مؤقف ہے؟

سوال74: رجل جاءنی میں اگر رجل کو مؤخر فرض نہ کیا جائے تو کیا تخصیص نہیں پائی جائے گی اور وجہ تخصیص کیا ہو سکتی ہے؟

سوال75: آئمہ نحاۃ کے نزدیک شرّ أهرّذا ناب میں کس اعتبار سے تخصیص ہے؟

سوال76: ویقرب مِن هو قام زيد قائم، کتاب کے مطابق وضاحت کریں۔

سوال77: مثلك لا يبخل اورغيرك لا يجود میں کس اعتبار سے تخصیص پائی جاتی ہے؟

سوال78: كلّ إنسان لم يقم اورلم يقم كلّ إنسان مثالوں میں سے کونسی سلب عموم کی اور کونسی عموم سلب ہے؟ نیز عموم سلب اور سلب عموم کا معنی واضح کریں۔

سوال79: لم يقم كلّ إنسان میں اگر ہر فرد سے نفی مراد لیں جماعت وابن مالک کے نزدیک کیا خرابی ہے؟

سوال80: لم يقم إنسان یہ جملہ ابن مالک کے نزدیک سالبہ مهمله ہے تومهمله کا کیا مطلب ہے؟

سوال81: وفيه نظر لأنّ النفي عن الجملة في الصورة الأولى وعن كلّ فرد في الثانية، آخر تک اس طرح وضاحت کریں کہ ابن مالک

کا نظریہ باطل ہو جائے۔

سوال82: شیخ عبد القاہر جرجانی کے نزدیک اگر لفظ کُل تحتِ نفی واقع ہو اور حرف نفی سے مؤخر ہو یا فعل منفی کا معمول تو وہ کس چیز کا فائدہ دیتا ہے؟

سوال83: اگر لفظ کُل تحتِ نفی نہ ہو اور نہ فعل منفی کا معمول ہو تو کس چیز کا فائدہ دیتا ہے؟

سوال84: کبھی کلام مقتضئ ظاہرِ حال کے خلاف آتا ہے، ضمیر کو اسم ظاہر کی جگہ لایا جاتا ہے مثال وضاحت کے ساتھ بیان کریں۔

سوال85: اسم ظاہر کو بصورت اسم اشارہ ضمیر کی جگہ کن فوائد کے لئے لایا جاتا ہے فوائد مع امثلہ بیان کریں

سوال86: اسم اشارہ کے علاوہ اسم ظاہر کو ضمیر کی جگہ کن فوائد کے لئے لایا جاتا ہے فوائد مع امثلہ بیان کریں

سوال87: التفاتِ مشہور اور التفات سکاکی کی تعریفات کریں۔

سوال88: علماء معانی کے التفات اور سکاکی کے التفات میں کونسی نسبت ہے؟

سوال89: تلخیص المفتاح کے مطابق التفات کی تمام صورتیں مع مثال بیان کریں۔

سوال90: التفات کے حُسن کی وجہ بیان کریں۔

سوال91: سورہ فاتحہ کے اندر التفات کے محاسن اور دوسرے دقائق بیان کریں۔

سوال92: متکلم سے مخاطب کا اس چیز کے علاوہ کو پانا جس کا وہ منتظر ہو، اس صورت میں کہ متکلم مخاطب کے کلام کو اس کی مراد کے خلاف پر محمول کرے تنبیہ کرنے کے لئے یہ مراد لینا زیادہ اولی ہے وضاحت کریں۔

سوال93: کبھی مستقبل کی تعبیر ماضی، اسم فاعل اور اسم مفعول سے کی جاتی ہے تحریر کریں۔

سوال94: قلب کی تعریف مع مثال بیان کریں۔

سوال95: قلب کے مقبول اور عدم مقبول کے بارے میں اختلاف ذکر کریں نیز راجح قول مع مثال بیان کریں۔

## ❋ احوال المسند ❋

سوال96: ترکِ مسند یعنی حذفِ مسند کے فوائد مع امثلہ بیان کریں۔

سوال97: ولا بدّ من قرينة كوقوع الكلام جوابًا لسؤال محقّق...أو مقدّر-امثلہ بیان کرتے ہوئے وضاحت کریں۔

سوال98:۔مسند کوفعل اوراسم لانے کی اغراض مع امثلہ بیان کریں۔

سوال99:وقد تُستعمَل إنْ في الجزْم ۔ان کومقامِ جزم میں استعمال کرنے کی کوئی سی پانچ صورتوں کی وضاحت کریں۔

سوال100: والتغليب يجري في فنون ۔تلخیص کی روشنی میں کم ازکم تین مثالیں بیان کرتے ہوئے وضاحت کریں۔

سوال101:مسند کونکرہ لانے کے فوائد مع امثلہ بیان کریں۔

سوال102:تعریف مسند کے فوائدبیان کریں۔

سوال103:﴿لَا فِيهَا غَوْل﴾میں مسند کومقدم جبکہ﴿لَا رَيْبَ فِيهِ﴾میں مسند مؤخر کیوں کیا؟

سوال104:لَهُ هِمَمٌ لاَ مُنْتَهى لِكِبَارِهَا * وَهِمَّتُهُ الصُغْرَى أَجَلُّ مِنَ الدَهْرِ-ترجمہ کریں اور تقدیم مسند کافائدہ بیان کریں۔

## * احوال متعلقات فعل *

سوال105:شَجْوُ حُسَّادِهِ وَغَيْظُ عِدَاهُ أَنْ يَرَى مُبْصِرٌ وَيَسْمَعَ وَاعٍ ۔شعر کاترجمہ وتشریح کریں۔

سوال106:مفعول کے حذف کے فوائد مع امثلہ بیان کریں۔

سوال107: وَلَوْ شِئْتُ أَنْ أَبْكِيَ دَمًا لَبَكَيْتُهُ۔ماتن نے شعر کا یہ مصرعہ کس بات کوبیان کرنے کے لئے ذکر کیا۔

سوال108:قصر کی تعریف کریں۔

سوال109:القصرحقيقي وغيرحقيقي،وكلّ منهمانوعان قصر الموصوف على الصفة.وقصرالصفة على الموصوف-ترجمہ وتشریح کریں۔

سوال110:مازيد إلاّ كاتب میں کونسا قصر ہے؟